اس عظیم و قدیم دارالعلوم لطیفیہ کو ہماری علمی و روحانی ترقی اور اخلاقی تربیت کے لئے انتخاب فرمایا۔ جس کی تعلیم نے ہمیں احساس کمتری سے نکالتے ہوئے ملک و ملت کی اصلاح کا زبردست حوصلہ عطا کیا۔

الحمدللہ! ہمارے موجودہ مربیان عظام

عالیجناب تقدس مآب اعلحضرت مولانا مولوی ابوالنصر قطب الدین سید شاہ محمد باقر صاحب قبلہ قادری مدظلہ العالی سجادہ نشین مکان حضرت قطب ویلور قدس سرہٗ العزیز ـــــــ

عالیجناب فضیلت مآب حضرت مولانا ابوصالح عمادالدین سید شاہ محمد ناصر صاحب قبلہ قادری مدظلہ العالی المعروف بہ میراں باشاہ صاحب قبلہ ـــــ اور

ـــــ عالیجناب عزت مآب حضرت مولانا ابوالحسن صدرالدین سید شاہ محمد طاہر صاحب قبلہ قادری مدظلہ العالی بی۔اے (ناظم دارالعلوم لطیفیہ مکان حضرت قطب ویلور قدس سرہٗ العزیز)

اپنے سلف صالحین کے نقش قدم پر چلتے ہوئے بیشمار دشنگان علم کو علوم دینی سے سرفراز اور روحانی فیوضات سے مالامال کرتے آرہے ہیں۔

ہم آج عبا پوشی اور تحصیل اسناد کے پرمسرت موقعہ پر مربیان و مخدومان دارالعلوم اور اساتذۂ کرام کی خدمات میں نیک تمناؤں اور پرخلوص عقیدت کا اظہار کرتے ہوئے دعائے خیر کے طلبگار ہیں۔ اور رب العزۃ سے دعاگو ہیں کہ ہمیں ان سادات صالحین اور عالی مرتبت مدرسین کے طفیل میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی وراثت کو حتی المقدور دوسروں تک پہنچانے کی ہمت اور توفیق بخشے۔ آمین!

بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم

## نیازمنـــــــــدان

مولوی حافظ قاری سید محمد یوسف بغدادی کڈپوی

مولوی سید عبدالرحمن کرشنگری

حافظ سید الطاف احمد سلگٹہ

حافظ شفیع احمد ملیبے

برموقع پرمسرت سالانہ جلسۂ تقسیم اسناد و عبا پوشی دارالعلوم لطیفیہ حضرت مکان قطب ویلور قدس سرہٗ العزیز

(۱۰ رشعبان المعظم ۱۳۹۵ھ مطابق ۱۸ ر آگسٹ ۱۹۷۵ء بروز دوشنبہ)